خُفیہ حرکات کا سامنا رہتا تھا اسلیئے وہ جہاں جاتا تھا اپنے مرض کی دوا کی فکر کرتا تھا ہر مقام کو فوجی نقطۂ نظر سے دیکھا کرتا تھا۔ اڈریانوپل میں بلغاری قوت موجود تھی اور اگر کچھ دیر وہاں پہونچنے میں ہوجاتی تو اور بھی قوت بڑھ جاتی۔ اور وہ شہر کی حفاظت کا پورا اور کامل انتظام کر لیتے مگر چونکہ برابر تعاقب ہو رہا تھا اسلیئے پورا اجتماع نہ ہوسکا اور معمولی استحکام سے زیادہ وہاں مورچہ بندی بھی نہ ہوسکی فقط اُن راستوں پر جو کہ عام تھے اُنہوں نے انتظام کیا تھا۔ اشرف بیگ نہایت سُرعت سے مخفی اور غیر مشہور گھاٹیوں سے داخل ہوگیا جسکی وجہ سے بہت جلد شہر پہ قبضہ ہوگیا اور زیادہ تلفیات کی بھی نوبت نہ آئی۔

اشرف بیگ اور اُسکے بھائی سامی بیگ اور دیگر کمانداروں نے اپنی اپنی فوجیں بلغاریہ وغیرہ پر چڑھائیں۔ اور پے در پے شکستیں دیں مگر زار روس، فرانس، برٹش ملکہ ٹرکی کے سامنے آگئیں۔ زار نے صاف طور سے کہدیا کہ اگر حدودِ اڈریانوپل سے تم لوگ آگے بڑھے تو میں اعلانِ جنگ دیدوں گا۔ ٹرکی کی حکومت کو اُسوقت اتنی طاقت نہ تھی کہ روس سے لڑنے پر تیار ہوجاتا۔ لاچار ہو کر اُسکو رکنا پڑا۔ مگر اشرف بیگ نے اعلانِ نافرمانی کردیا۔ وہ اور اُسکے بھائی وغیرہ نے ریاستہائی متحدہ بلقان سے برابر جنگ جاری رکھی اور فتحیاب ہوتا رہا۔ ٹرکی نے اپنی نظامی فوج ہٹالی۔ اشرف بیگ نے اُس مدت میں تقریبًا چار ہزار گھرانوں کو جو کہ بلغاریوں کے مظالم اور شدائد کی وجہ سے مرتد بنا لیئے گئے تھے پھر مسلمان کیا۔ مفتوحہ زمین میں امن قایم کیا۔ سکہ اور ٹکمٹ بھی اُسکا علیحدہ جاری کیا۔ اور تقریبًا چھ مہینے یا اس سے کچھ زائد تک ایک علیحدہ ریاست وہاں جمی رہی۔ اُسکے پاس ہر طرف سے غیر تمند افسر اور سپاہی خفیہ طور پر پہنچتے رہے مگر پھر دولِ یورپ نے ٹرکی کو مجبور کیا کہ اشرف بیگ کو جس طرح ہو وہاں سے ہٹایا جاوے۔ چنانچہ بہت زیادہ مجبور کرنے پر بعض بعض مفید اسلام شرائط بلغاریہ سے کرکے جملہ غنائم جو کہ بارہ ریلوے گاڑیوں میں آتے تھے جنکو بلغاریوں سے اُسنے چھینا تھا اور نقود وغیرہ ساتھ لیکر واپس آگیا اُن غنایم میں سے اکثر کو اُن مہاجرین پر تقسیم کردیا جو کہ بلقانی زمینوں سے ہجرت کرکے ٹرکی ممالک میں آگئے تھے۔

اشرف بیگ ٹرکی میں غیر منتظم فوج اور مجاہدین کا کماندار تھا اور جس جگہ حکومت کو ضرورت پڑتی تھی

پہونچتا تھا - اُسکی خفیہ کام کرنے والی پارٹی ہر جگہ موجود رہتی تھی - ضروری کاموں کو بطور رجال الغیب پورا کرتی رہتی تھی - جسپر حکومت ٹرکی قانوناً کوئی مقدمہ نہیں چلا سکتی تھی - قبل اعلان ٹرکی ابتدائی جنگ عمومی میں وہ اور اس کا بھائی سامی بیگ کاشغر کو ہندوستان کے راستہ سے بھیجے گئے تھے اُن کے ساتھ اور بھی چند افسر تھے - مگر جب جہاز بمبئی میں تاجرانہ طریق پر پہونچا تو انگریزوں نے آگبوٹ کو گرفتار کر لیا - اشرف بیگ خفیہ طور سے بھاگ کر مسقط اور وہاں سے جدہ وغیرہ پہنچا - اُسکا بھائی سامی بیگ گرفتار ہوگیا اور بمبئی سے کہیں دوسری جگہ ریل میں بھیجا گیا وہاں رستہ میں بھاگ گیا اور پھر بمبئی واپس آیا اور وہاں سے اپنے ایجنٹوں کے ذریعہ سے نقود ضروریہ حاصل کرکے پشاور اور وہاں سے کاشغر پہونچا - بعض دوسرے افسر بھی روپوش ہوکر پھرتے پھرتے اُسطرف پہونچگئے - سامی بیگ کاشغر میں حکومت چینی کا انقلاب کر دیا اور اسلامی حکومت وہاں قایم کرادی چنانچہ بالفعل وہاں اسلامی حکومت ہے - سامی بیگ کی خبریں پاشا میں آیا کرتی تھیں - سامی بیگ اشرف بیگ سے چھوٹا ہے اُسقدر توانا اور قوی نہیں مگر استقلال اور صبر و تحمل بیحد رکھتا ہے - غیرت اسلامی اور ہمدردیٔ مذہبی انسانیت مروّت بیحد رکھتا ہے - اشرف بیگ میں غصہ زیادہ ہے مگر وہ حلیم ہے جنگی جفاکشی میں اپنا آپ ہی نظیر ہے - ذہن نہایت تیز اور رائے بہت صائب رکھتا ہے -

اسمیں شک نہیں کہ انور پاشا کی پارٹی میں بہت سے ایسے بلند ہمت جفاکش ہمدرد اسلام اشخاص تھے اور ہیں جنکی نظیر اسوقت دوسری قوموں میں موجود نہیں اگر جنگ بلقان کے بعد دس پندرہ برس بھی سلامتی اور امن کے ساتھ گذر جاتے تو یہ پارٹی جمعیت اتحاد و الترقی کی اسقدر قوت بہم پہنچا لیتی کہ بڑی سے بڑی قوت مغربی اُسکا سامنا نکر سکتی مگر بدقسمتی سے سنبھلنے بھی نہ پائے تھے کہ اس جنگ عمومی کا سامنا پڑ گیا - پھر بھی اسمیں وہ وہ جفاکشیاں اور انتظامات کئے کہ جنکی نظیریں گذشتہ ایام میں ٹرکی کے لئے نہیں پائی جاتیں - ابتدائے جنگ میں اپنے حسن انتظام سے پندرہ لاکھہ فوج میدان جنگ کے لئے زیر ہتھیار نکالی - اسقدر فوج کبھی ٹرکی میدان جنگ میں نہیں لایا - پھر اُن کے لئے ہر میدان میں جملہ اقسام کی ضروریات کو مہیا کیا - میں نے خود سپاہیوں اور افسروں سے سُنا ہے کہ میدان جنگ میں سپاہیوں کو بیسیوں علاوہ عمدہ خوراک کے سنگترے، انگور، سیب وغیرہ تازے میوے بکثرت پہنچائے

جاتے تھے۔ پھر فقط ایک دو میدان پر لڑائی نہ تھی۔ تقریباً بارہ یا تیرہ میدان پر ترکی فوجیں برابر جنگ کرتی رہیں۔ میدان عراق۔ میدان عدن۔ میدان حجاز۔ میدان سویز۔ درۂ دانیال۔ سالونیکا۔ ارض روم۔ طرابزون۔ غالیشیا۔ (ممالک اسٹریا میں) رومانیہ۔ حدود اٹالیہ۔ حدود روس بجانب داشو حدود ایران بجانب وان و کرکوک۔ ان سب میدانوں میں بڑے طویل عریض خط میں جنگ قائم رہی حالانکہ آلات رسد رسانی کی نہایت دقت تھی۔ ریلوے لائنیں تمام ملک میں زار روس اور دیگر یورپین قوموں کی تشددات و مظالم کی بنا پر نہ بنا سکے تھے۔ جب کبھی بنانے کا قصد کیا ان مہذب مردود ں نے سخت مخالفت کر کے جنگ کی دھمکی دی۔ کسی ایک قوت سے مقابلہ نہ تھا بلکہ بہت سی قوتوں سے پیکار تھی پھر یہی نہیں کہ خارجی دشمنوں ہی سے مقابلہ ہو اندرونی دشمن بھی کھڑے ہو کر سخت پریشانیوں میں ڈالتے رہے۔ آرمینیوں نے جو نقصان ایام جنگ میں پہنچایا ہے اور جو جو مظالم انہوں نے کئے ہیں وہی فقط ایک بڑی سلطنت کے برباد کرنے کے لئے کافی تھے انہوں نے ہزاروں سپاہیوں اور باشندوں کو تہ تیغ کر دیا تھا۔ گھروں کو جلا دیا۔ ہر قسم کے سامان جنگ، ڈائنامیٹ کے گولے بندوقیں ہوائی تار وغیرہ وغیرہ سامان بہت بڑی مقدار میں روس فرانس امریکہ برٹش وغیرہ مختلف مقامات سے خفیہ خفیہ جمع کر کے بہم پہنچا چنانچہ تفتیش پر تہ خانے کے تہ خانے بھرے ہوئے ان چیزوں سے پائے گئے اور جنکا انہوں نے استعمال کر لیا تھا وہ علیحدہ رہے +

انہوں نے روسی افواج کو حدود وان میں داخل کر ہی لیا تھا۔ ان روم کیطرف سے اُنکو اعانت پہنچا ہی رہے تھے۔ پھر اسپر بھی اگر اُن کے ساتھ کوئی معاملہ ترکی نے کیا ہی تو تمام یورپ ترکی کو خطا دار اور سفاک ظالم ٹھیراتا ہے اگر اُن کے مظالم کی میں تفصیل لکھوں تو بڑے دفتر کی ضرورت پڑے۔ نہ میرے پاس اسکی کافی وسعت ہے اور نہ ہی میں اسکو بخوف ضبط کتاب لکھ سکتا ہوں۔ مگر دو ایک باتیں ضروری طور سے جسکو میں نے خود متعدد لوگوں سے سُنا ہی عرض کرتا ہوں :-

ابتدائے اعلان جنگ میں جبکہ ترکی نے لشکر جمع کرنے شروع کئے تو جو لوگ لشکر میں بھرتی ہونیکی صلاحیت آرمینیوں میں سے رکھتے تھے یا تو پہاڑوں اور جنگلوں میں چھپ گئے یا روس کے ممالک میں بھاگ گئے عورتیں بچے اور پینتالیس برس سے زائد عمر والے ظاہری طور پر باقی رہ گئے مگر انہوں نے سرحدی اور برفباری

کے زمانوں میں رستہ والے گاؤں وغیرہ میں مسلمان لشکریوں کو اپنے اپنے گھروں میں شب کو آرام کیواسطے دعوت دی۔ بیچارے عساکر یا پولیس کے جوان یا منتظمہ فوجی جماعت جو کہ رسد لکڑی اور دیگر ضروریات کے واسطے گاؤں گاؤں جاتے تھے۔ وہ جب مکان میں پہونچے اور سو گئے یا کم عدد پر ہوئے تو اُن کو قتل کر ڈالا کبھی مکانوں میں آگ لگادی کبھی ڈائنامیٹ سے اوڑا دیا۔ اسی طرح قبل از ظہور بغاوت ہزاروں آدمیوں کو انہوں نے قتل کر ڈالا جسکا پتہ کچھ عرصہ کے بعد پوری طرح سے چلا۔ ارمنی عیسائی مسلمانوں کو قتل کر کے تین تین چار چار سر جمع کرتا تھا اور اُسکو پانی میں جوش دیکر اُس پانی سے نہاتا تھا اور اُسکو باعثِ نجاتِ آخرت سمجھتا تھا وان میں ارمنی لوگوں نے روسی فوجوں کو داخل کر کے سخت قتل عام مسلمانوں کا کیا اُن کی عورتوں کی عصمت دری اور مال وغیرہ کی غارتگری نہایت بے دردی کے ساتھ کی کیونکہ وان کی حدود پر فوج نہ تھی اور نہ یہ مجاز جنگ اول سے تھا ارمنوں نے راستہ بتاکر روسی فوجوں کو داخل کر دیا تھا۔ مفتی وان کی دو دوشیزہ لڑکی کو ساٹھ ستر ارمنی اوٹھاکر پہاڑوں میں لیگئے اور اُسکو زنا کرتے کرتے مار ڈالا۔ اس قسم کی سیکڑوں بے حرمتیاں اور شدائد واقع ہوئی تھیں۔ جنکی بناء پر ترکوں نے انکی صفائی کی طرف توجہ کی جن باتوں کو دیکھکر خود جرمنی فرون اور غیر جانب اسپینی سویڈی سفیروں وغیرہ نے حق ترکوں کو ہی دیا تھا اور ہر طرح ارمنوں کو ظالم قرار دیا تھا افسوس تو یہ ہی کہ ایام جنگ میں جبکہ ٹرکی حکومت بیرونی حکومت کیساتھ مشغول تھی اسقدر مظالم کی ابتدا کرنے والی قوم باوجود ہتھیار وغیرہ پائے جانے کے اگر زیر قوانین مارشل لا لائی جاوے تو وہ ظلم ہو مگر اگر ہندوستان کے نہتے غیر ایام جنگ میں ستیہ گرہ اور اُسکے جلسے کریں تو اُنپر قوانین مارشل لا جاری کرنا اور اُن کو مشین گنوں، رائفلوں سے برباد کرنا جنرل ڈائر اور اڈوائر کا خالص عدل شمار کیا جاوے ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

ٹرکی کو ادہر تو ارمنیوں سے سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑا اُس سے کچھ فارغ ہی ہوا تھا کہ یورپ نے عربوں کو سامنے لا کھڑا کیا اور شریف حسین اہل سوریہ اہل عراق سے نہایت ناجائز اور شنیع افعال کرائے جنکی بناء پر نہایت برا اور زہریلا اثر ٹرکی کی قوت پر پڑا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اگر عربوں کی خیانت نہوتی تو ٹرکی کسی طرح بھی میدان جنگ میں شکست نہیں کھا سکتی تھی۔ مگر اُسکا مزا آج عرب چاروں طرف چکھ رہے ہیں*

خلاصہ یہ کہ اتحادیوں ہی کے حسن انتظام نے ٹرکی کو ایسی حالت میں چار برس برابر لڑائی پر قائم رکھا جسکی نسبت کسی کا وہم و گمان بھی نہ تھا۔ اسمیں شک نہیں کہ ایام جنگ میں بعض مقامات میں ماتحت حکام سے

بہت سی فروگذاشتیں اور بہت سی بے عنوانیاں بھی ہوئیں۔ بہت سے بدنیت اور اغراض نفسانی والے لوگوں نے ایسے تنگ اور خراب اوقات میں نقصان بھی پہنچایا مگر بڑوں کے اخلاص اور حسن انتظام میں شک بھی نہیں +

**اشرف بیگ کی گرفتاری**

اشرف بیگ چونکہ حجاز، یمن، نجد، وغیرہ کے قبائل اور تمام زمینوں اور گھاٹیوں سے واقف تھا عربی زبان بھی خوب سمجھتا ہوا فنون جنگ کا ماہر تھا اسلئے امام یحیی نے صنعا یمن سے اپنا آدمی استنبول انور پاشا کے پاس بھیجا کہ تم اشرف بیگ کو میرے پاس بھیجدو تو میں اپنی اور موجودہ ترکی فوج کو لیکر شریف حسین پر چڑھائی کروں۔ اور جو کچھ اُسنے ایسے وقت میں اسلام کو ضرر پہنچاکر کافروں کی مدد کی ہے اُسکا دفعیہ کردوں۔ چنانچہ وہاں سے اشرف بیگ کو روانگی کا حکم ملا اور تقریباً بیس ہزار پونڈ فوج کے مصاریف وغیرہ کے لئے اور کچھ ہدایا امام یحیی کیلئے اُسکے ساتھ روانہ کئے گئے تقریباً پانچ ہزار پونڈ اسکے علاوہ خود اشرف بیگ کے تھے اور چالیس بہادر جانباز افسر بھی ساتھ کئے گئے۔ اشرف بیگ اولاً مدینہ منورہ آیا وہاں پر سواری وغیرہ کا انتظام کیا اور اسلئے کہ کہیں شریف کے لوگوں پر جو آس پاس کے ذریعہ سے یمن کا جانا معلوم نہ ہوجائے سیدھا راستہ یمن کا مدینہ منورہ سے اختیار نہ کیا بلکہ مدینہ منورہ سے اوّلاً خیبر کی طرف روانہ ہوا اور وہاں سے قصد یمن کی روانگی کا کیا۔ کل مجموعہ تقریباً ستر آدمیوں کا تھا۔ چالیس آدمی جنگی تھے اور باقی خدمتگار یا شتربان وغیرہ تھے۔ خیبر کے قریب انکو پانی کی غرض سے ایک کنویں پر اُترنا پڑا وہاں تھوڑی ہی دیر گذری تھی کہ عبداللہ بیگ شریف کا منجھلا یا سنجھلا بیٹا جو کہ طائف کی مہم پر تھا طائف فتح ہونیکے بعد بارہ ہزار سپاہی لیکر مدینہ منورہ کی محاصرہ کی غرض سے شام اور مدینہ منورہ کی ریلوے لائن کاٹنے کو جاتا ہوا اسی کنویں پر آیا۔ نہ اُسکو پہلے سے اشرف بیگ کی خبر تھی نہ اشرف بیگ کو اُس کی۔ جب اُس کے آدمی پانی لینے کو کنویں پر پہنچے تو اشرف بیگ کے لوگوں سے مقابلہ ہوا اور آخر کار جنگ شروع ہوگئی۔ اشرف بیگ نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ ہمارا مقابل بارہ ہزار فوج رکھتا ہے اور ہم ہتھیار بند فوجی قوانین سے واقف فقط چالیس آدمی ہیں۔ اسلئے حسب قوانین عسکریہ میں تمکو تکلیف مقابلہ کی نہیں دے سکتا تمھارا جہاں جی چاہے چلے جاؤ۔ اُنہوں نے اُس سے کہا کہ آپ کیا کرینگے اُسنے جواب دیا کہ میں تو اسلام اور ملت پر قربان ہونگا میں بھاگنا نہیں چاہتا۔ اُنہوں نے بھی یہی جواب دیا اور آخر کار باقاعدہ نہایت جلد مورچہ بناکر مقابلہ کیا

پانچ گھنٹہ تک سخت مقابلہ ہوا۔ اور عبد اللہ بیگ کے لوگوں کو ہزیمت فاش ہوئی - مگر اُسکے بعد ایک جماعت بدوؤں کی پیچھے کی پہاڑی پر چڑھ گئی اور وہاں سے اُنھوں نے اوپر سے گولیاں برسا کر اکثروں کو شہید اور باقی ماندہ کو سخت زخمی کر دیا - اشرف بیگ کی ٹانگ میں بھی گولی لگی جسکی وجہ سے وہ نقل و حرکت سے بالکل معذور ہو گیا - تمام آدمیوں میں شام تک فقط تین چار زندہ باقی رہ گئے اور سب کے سب شہید ہو گئے - جب مغرب ہو گئی تو گولی برسانی اُنھوں نے چھوڑ دی رات بھر زخمی وہیں پڑے رہے صبح کو آکر تمام اسباب وغیرہ لوٹا اور زخمیوں کو لیگئے - اشرف بیگ نے آپکو تسلیم نہیں کرتا تھا - مگر اُسکو قسمیں دلائیں اور اطمینان دلایا کہ تیرے ساتھ معاملہ انسانیت کا کیا جائیگا - آخر کار اُس کو اُٹھا کر شریف عبد اللہ کے خیمہ میں لائے اُسنے نہایت انسانیت سے معاملہ کیا - اُسی وقت زخموں کو دھلوایا اور کمپوڈر وغیرہ کے ساتھ ینبع البحر بھجوایا وہاں سے جدّہ بھیجا گیا - اور پھر مکہ معظمہ بھیجدیا گیا - اشرف بیگ کے اسیر ہونے پر شریف حسین نے بہت خوشیاں منائیں - پھر اُسکو مصر بھیجدیا گیا - مصر میں زیر اسارت اُسکا ڈاکٹری علاج کیا گیا مگر اُس سے کوئی فائدہ نہیں ہوا - پھر بدوی جراح بلایا گیا اُسکے علاج سے نفع ہوا اور اور چلنے پھرنے کی قوت آگئی - اُسکو مصر میں خلاف قاعدہ بہت تنگ کیا گیا اور پھر اُسکو ترغیب دیگئی کہ وہ اپنے قوم کے خلاف فوج لیجاکر جسکو برٹش گورنمنٹ دیگی ازمیر کے میدان میں اُترے اور وہاں جنگ کرے جس شخص کے ذریعہ سے یہ ترغیب دی گئی تھی اور یہ وعدہ کیا گیا تھا کہ اگر وہ ایسا کریگا تو تمام صوبہ ازمیر (سمرنا) کا اُسکو دیدیا جاویگا - اور ایام جنگ میں ہر قسم کی مدد بھی اُسکو دیجائیگی - اشرف بیگ نے اُسکو مارا اور بہت گالیاں دیں - جب عرصہ تک آزمائش کر لی گئی - نہ سختی نے اُسکو ڈرایا نہ لالچ نے اُسکو رجھایا نہ وحدت اور تنہائی نے اُسکو گھبرایا تو اُس سے مایوس ہو گئے - مصر کی اسارتگاہوں میں جہاں پر اور اسراء تھے اُسکو نہ بھیجا گیا - بلکہ سیدھے مالٹا بھیجا گیا - یہاں اُس سے آدمیت کا برتاؤ کیا گیا +

**اشرف بیگ کا حسن انتظام**

یہاں آکر اُسنے اوّلاً تمام عثمانی اسراء کو بھاپا - لوگوں سے میل جول کیا ہر ایک کے احوال کی تحقیق کی - بہت سے ایسے کمزور اور نادار آدمی پائے جنکی مالی حالت خراب اور اخلاقی کیفیت نہایت ضعیف تھی اسلئے اُسنے اوّلاً افسروں کو چندہ ماہوار دینے پر آمادہ کیا اور ایک خاص انجمن عثمانی اسراء کی خبرگیری کے لئے بنائی اُن کے لئے تعلیم کا نظام قایم کیا تاکہ نو عمر

قابل لوگ کچھ تعلیم حاصل کریں استنبول سے اُن کے لئے کتابیں بذریعہ ہلال احمر منگائیں۔ نیز ہلال احمر سے ان نادار لوگوں کے لئے نقد منگایا جسکو وہ بذریعہ انجمن جسکے ہاتھہ میں ہر شخص کے لئے تعیین مقدار حسب مرتبہ تھی ایک نظام پر تقسیم ماہواری کرتا رہا۔ گمٹ کیپ کے اسراء کے کھانے میں ایک بڑی مقدار خرچ کرتا رہا تاکہ عمدہ اور لذیذ کھانا اُن کو ملا کرے۔ اسنے مختلف قہوہ خانے کھولے اور اُس میں مسلمانوں کو کھا کر وہ طریقِ تجارت سیکھیں اُن سے کہا کہ کماؤ اور جو کچھہ میں نے خرچ کیا ہے مجھکو نفع میں سے ادا کردو۔ چنانچہ منتظم لوگوں نے اُس کے مصاریف کو بھی ادا کردیا اور خود بھی اچھی مقدار جمع کرلی۔ اسکی فکر ہمیشہ مسلمانوں کے ترقی اور نفع کی تھی۔ یہ ہمیشہ اتحادِ اسلامی کا حامی رہتا تھا اسکو خصوصیت فرقہ یعنی ترکی اتحاد عربی اتحاد ایرانی اتحاد وغیرہ سے نفرت تھی۔ وہ جملہ کلمہ گوں کے اتحاد کا حامی تھا خواہ مشرقی ہو یا مغربی کالا ہو یا گورا۔ اُسکی ہمت نہایت بلند تھی۔ اُسکی جسمانی قوت بہت زیادہ تھی۔ مالٹہ کے موجود لوگوں میں خواہ ترکی ہوں یا جرمنی آسٹرین کوئی اُس سے زیادہ قوی نہ تھا اُسکے جسم کی ہڈیاں نہایت قوی اور بڑی تھیں۔ اُسکے اخلاق اور اعمال میں نہایت سادگی اور سپاہیانہ پن تھا۔ ترک عموماً سادی وضع رکھتے ہیں۔ ہندوستانی امرا کی طرح تکلفات اور بناوٹ جملہ حرکات و سکنات لباس و طعام وغیرہ میں نہیں رکھتے۔ اگرچہ اختلاط یورپ کا بڑا اثر پڑ چکا ہے۔ مگر اپنی جبلی عادت سادگی کی ابھی تک بہت باقی ہے اسکو ہندوستان اور افغانستان سے بھی خاص ہمدردی تھی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے نہایت اخلاص اور محبت سے ملتا تھا اور حضرت مولانا جسقدر اُس سے دل کھولکر ملتے تھے کسی سے نہ ملتے تھے۔ اُسکی سادگی اور عادات و اطوار کو پسند کرتے تھے اور اُسکو بھی ایک درجہ تک مولانا سے شغف تھا ہفتہ میں ایک دفعہ اُسکے پاس ضرور جاتے تھے اور اُسکو بھی جب کبھی اجازت ہوتی تو یہاں آتا تھا۔

**ترکوں کا تدین**

عام طور سے لوگوں کا خیال ترکوں کی طرف عدم تدین کا ہے مگر واقعیت اسکے خلاف ہے ترکوں کے تدین کو اگر ہندوستان یا دوسرے مقامات کے مسلمانوں سے مقابلہ کیا جائے تو اُن کو ہی فوقیت دینا پڑتا ہے۔ ترکوں کا عام اور متوسط طبقہ نہایت متدین ہے یعنی فیصدی شاید اسّی اور نوّے تک نمازی اور عقائدِ صحیحہ والے لوگ ملیں گے اور مع اسکے جہاد کے نہایت شائق، اسلام پر جان دینا اُن کے نزدیک نہایت مبارک فعل ہے۔ طبقہ عُلیا کے لوگ البتہ بد دین ہیں اُنمیں

بھی جو لوگ یورپ میں رہ چکے ہیں وہ اکثر اپنے عقائد اور اعمال میں خراب ہیں اُن میں غالباً فیصدی بیس اچھے خیال اور اعمال کے ہوں گے اور فیصدی اسّی آزاد خیال آزاد اعمال ہیں۔ جو لوگ یورپ نہیں گئے ہیں وہ فیصدی ساٹھ یا ستر متدیّن ہیں اور باقی ماندہ آزاد خیال ہیں۔ غرضکہ عام ملّت ترکیہ ایسے نہیں ہیں جیساکہ بیان کیا جاتا ہے۔ ہمارے یہاں ہندوستان میں عام طبقہ عموماً غیر متدیّن ہے فیصدی تیس بھی اس فرقہ میں سے متدیّن نکالنا مشکل ہوگا۔ بلکہ بعض ملکوں میں تو فیصدی بیس یا پندرہ بھی نکلنا دشوار ہے۔ ترکوں کے عقائد عموماً بہت اچھے ہیں۔ یورپ کے قرب اور اُن کے اختلاط نے بہت بڑا اثر ڈالا ہے جس سے عموماً متاثر ہونیوالے یہی نوجوان اوپر کے لوگ ہیں۔ یورپ نے قصداً اُن کے تدیّن کے احساس کو مختلف طریقوں سے کم کیا ہے۔ ترکوں کے علماء نہایت ہی متدیّن ہیں اتباع سلف میں بہت زیادہ کوشاں اور حق گوئی میں بے نظیر ہوتے ہیں +

اشرف بیگ کے عقائد بہت اچھے تھے البتہ عملی حالت امور دینیہ میں کمی پر تھی مگر منہیات سے سخت متنفر تھا جبکہ تمام ترکی لوگ مالٹہ سے چھوٹے تو اشرف بیگ کے بھی چھوٹنے کا حکم آیا اسنے اوّل اوّل دوسروں کو تین چار دفعہ میں روانہ کیا اپنے آپ سب سے اخیر میں روانہ ہوا۔ اور پھر استنبول پہونچکر اُسنے پوری قومی ہمدردی کی داد دی اور پھر جاکر مصطفٰے کمال سے ملگیا جسپر مصطفٰے کمال نے اخباروں میں مضمون دیا تھا کہ اشرف بیگ کے آنے سے میری دونوں آنکھیں مجھکو ملگئیں +

علاوہ اشرف بیگ کے مولانا کا تعلق کپتان (یوزباشی) سیّد حسن افندی بغدادی جوکہ بحری فوج کا افسر تھا۔ اور کپتان (یوزباشی) نیازی افندی۔ میجر (بیگباشی) بہاء بیگ جوکہ پورٹ سعید میں فوجی انتظامات وغیرہ میں متعین تھا۔ اور بہت سے دوسرے افسروں سے بھی تھا۔ یہ سب لوگ نہایت اخلاص اور عقیدت مندی سے مولانا سے پیش آیا کرتے تھے اور بہت عظمت کی نگاہوں سے مولانا کو دیکھتے تھے۔ جب اخیر میں وردالہ اور وردال فرسٹہ میں آنا ہوا تو وہاں پر خصوصیت سے التوار جنگ کے بعد کے اسراء میں سے چند آدمیوں کے ساتھ تعارف اور تعلقات پیدا ہوئے۔ یہ لوگ پہلے سے یہاں نہ تھے۔ جناب شیخ الاسلام خیر الدین افندی اُن کے رفیق حبیب بیگ احمد پاشا الوزیر پاشا کے والد ماجد۔ کرنیل (میرالائی) جلال بیگ۔ کرنیل جواد بیگ۔ فائق بیگ۔ مفتی حسن فہمی افندی وغیرہ۔ شیخ الاسلام موصوف نے

بیعت کی بھی درخواست کی تھی مگر مولانا نے انکار فرمایا۔ پھر اُنھوں نے کتابوں اور اوراد کی اجازت مانگی اُسکو مولانا نے قبول کیا اور اپنے دستِ مبارک سے لکھکر اُن کو عنایت فرمایا۔ اُنھوں نے اپنی یادگار کے طور پر مولانا کو اپنی دلائل الخیرات جوکہ خط ثلث میں نہایت خوش قلم تھی مولانا کی خدمت میں پیش کی جسپر اخیر میں چند سطر اپنے ہاتھ سے لکھکر بطور طلبِ دعا اور درخواستِ یادگاری دستخط بھی کر دیا تھا +
کرنیل جلال بیگ نے بھی ایک حمائل نہایت عمدہ اور خوبصورت چھاپہ کی مولانا کی نذر کی تھی۔ مولانا مرحوم اُسمیں اسکے بعد پڑھا کرتے تھے۔ انور پاشا کے والد احمد پاشا معمّر اور نہایت سادہ آدمی ہیں اُن کو بزرگوں سے نہایت خلوص و اعتقاد ہے وہ اکثر مولانا کے پاس آیا کرتے تھے۔ علاوہ ان کے صدر اعظم سابق سعید حلیم پاشا اور اُن کے بھائی عباس حلیم پاشا بھی کبھی کبھی آتے اور ملتے تھے۔ جرنیل محمود پاشا جنرل فخری پاشا بھی کبھی کبھی خاص طور سے ملتے رہتے تھے۔ جب خلافت کمیٹی قایم ہوئی اور ہندوستانیوں نے دربارہ خلافت مطالبات شروع کئے اِن لوگوں کی محبت ہندوستانی مسلمانوں سے بہت زیادہ بڑھ گئی تھی۔ چونکہ لندن ٹائمز اور ریوٹر برابر آتا رہتا تھا اور اُس میں تمام خبریں درج ہوتی تھیں اور بہت سے افیسر اُن میں کے انگریزی زبان سے خوب واقف تھے اسلیئے وہ لوگ عموماً اپنے ہندوستانی مسلمان بھائیوں کا شکریہ نہایت محبّت بھرے الفاظ میں کیا کرتے تھے بلکہ چلتے وقت اِن بڑے عمائد نے شکریہ کا ایک محضر بھی بنا کر دیا تھا جوکہ مولانا مرحوم کی بیماری اور مشغولیت کیوجہ سے شائع نہ ہوسکا +

اور بہت سے معزز عہدہ والے لوگ تھے جنکو مولانا سے خاص عقیدت اور تعلق تھا اسمیں سے میجر (بیگباشی) احمد حیدر بیگ نے بہت زیادہ اصرار کر کے بیعت بھی کی تھی۔ عموماً پنج وقتہ ہمارے ساتھ وہ اور قایم مقام (لفٹنٹ کرنیل) محمد توفیق بیگ نماز بھی باجماعت پڑھا کرتے تھے۔ جب مالٹہ سے روانگی ہونے لگی تو تمام افیسر صدر اعظم سے لیکر نیچے کے درجہ تک سب کے سب جمع ہو گئے اور بہت ہی زیادہ محبّت کا اظہار کیا۔ شیخ الاسلام نے خاص طور سے دعا مانگی سب آمین کہتے رہے اور بہت تپاک اور محبّت سے آبدیدہ ہو کر سبھوں نے رخصت کیا۔ وہ مجمع اور وہ سماں بھی عجیب تھا کیونکہ بہت سے ذی وجاہت دنیاوی لوگ وہاں سے روانہ ہوئے مگر ایسا بڑا مجمع اُن کی رخصتی کے وقت اور ایسے ایسے بڑے رتبہ والو

اجتماع اس میت دعا وآمین وغیرہ کے ساتھ کسی کیلئے نہیں ہوا تھا۔ انگریزی افیسر وہاں موجود تھے اس حالت کو دیکھکر نہایت تعجب کرتے تھے ؎

ایں سعادت بزور بازو نیست　　　گر نہ بخشد خدائے بخشندہ

یہ ہیبت اور دبدبہ حقانی تھا۔ نفسانی نہ تھا۔ وہ شخص جسکی کبھی ... عالمانہ زندگانی کا جامہ نہ پہنتی تھی وہ ہستی کہ جسنے کبھی اپنے آپ کو مسند علم کی صدر نشینی پر پیش نکیا ہو اُسکی لباسی اور عملی کارروائی ظاہر میں ایک معمولی درجے سے کبھی متجاوز نہ ہوتی ہو اُسکو لوگوں کے اختلاط اور مناصب کے حاصل کرنے سے وحشت ہو اُسکی یہ عزت و تمکنت، عام خلق خداوندی میں یہ قبولیت، اگر اُسکے تقویٰ اور للہیت کا اثر نہ تھا تو کس کا تھا۔ ہندوستان میں جو قبولیت مولانا مرحوم کو خداوندکریم نے عطا فرمائی اور جس وقعت سے لوگوں کے دلمیں مولانا مرحوم نے جگہ پائی وہ آفتاب سے بھی زیادہ ظاہر و باہر ہے فرحمہ اللہ وارضاہ۔ آمین ؁

اب میں اس اپنی ٹوٹی پھوٹی تحریر کو ختم کرتا ہوں اور دست بدعا ہوں کہ خداوندکریم اس ناکارہ کو بھی مولانا مرحوم اور اُن کے اسلاف کرام کے طفیل اور اپنے فضل وکرم سے استقامت اور ایمان عطا فرماکر اپنی خاص معرفت سے نوازے اور اسلام اور مسلمانوں پر اور تمام اُمّتِ محمدیہ پر دنیا اور آخرت میں اپنا خاص لطف وفضل بخشش فرمادے آمین۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین ؁

---

حسین احمد غفرلہ

# تذکرہ سوانح شیخ الہند

## حضرت الامام مولانا محمود حسن صاحب طاب ثراہ

حامداً ومصلیاً ومسلماً۔ یہ امر روز روشن کیطرح عیاں اور بالکل ظاہر ہے کہ حضرت الحاج زبدۃ الکاملین قدوۃ العارفین خاتم المفسرین فخر المحدثین میر باشیخ الہند مولانا مولوی **محمود حسن** صاحب قدس سرہ کی سوانح لکھنا کوئی معمولی بات اور آسان کام نہیں جو ہر شخص پورا کرسکے۔ ابتدائی واقعات بچپن اور ایام طفلی وعہد شباب کے اعتبار سے یقیناً آپ کا ہم عصر ہونا ضروری ہے جسکو شرف صحبت ورفاقت بھی حاصل ہو لیکن جو اس تمام سوانح کی اصل روح رواں اور واقعی جان ہے (جسکے بغیر جسدٌ بلا روح کالقب دینا صحیح ہوگا) یعنی انتہائی واقعات کے لحاظ سے وہی قلم اُٹھا سکتا ہے جو نظر بندی کے ایام میں شریک مصائب اور حرمین شریفین وغیرہ میں ہمراہ اور مصر ومالٹا میں خود بھی قید ہو۔ آپ ہی خیال فرماکر انصاف کیجئے کہ جو شخص گھر میں آرام کیساتھ اکل وشرب میں مصروف اور صوم وصلوٰۃ میں مشغول اور اپنی میٹھی میٹھی نیند میں مخمور رہا ہو اُسکو مصر ومالٹا وغیرہ کے معرکہ سے کیا واسطہ۔ وہاں کے حالات کی کیا خبر اگر بعض عام باتوں کی اطلاع بھی ہو جاوے تو خاص رموز واسرار سے کیا واقفیت ہوسکتی ہے بیشک لیس الخبر کالمعاینۃ ایک صحیح مقولہ ہے اور اگر کوئی خاص بات بھی معلوم ہو جاوے تو محرم اسرار نہ ہونے کی وجہ سے اُس غریب کو علم نہیں کہ کیا بات ظاہر کیجائے اور کیا نہ کیجائے اور کسکے اخفاء واظہار میں کسقدر منافع اور کیا نقصانات ہیں پھر بلا خوف وخطر اظہار کی جُرأت ہر شخص میں مفقود۔ سب آدمی مرد میدان نہیں ہوتے۔ ہر شخص ہر بات کو جانی خطرہ اور مالی نقصان کے وقت ظاہر نہیں کرسکتا اس کام میں ہمیشہ شجاعت اسلامی وجرأت ایمانی اور بے نظیر بیباکی ودلیری کی حاجت ہے جو اس تاریک زمانہ میں بالکل ہی کمیاب ہے۔ واقعی لا یخافون فی اللہ لومۃ لائم کا ہر کس وناکس مصداق نہیں نیز ماہر علوم عقلیہ ونقلیہ کے ساتھ ہی ذہن ثاقب اور فہم کامل کی بھی حاجت ہے تاکہ واقعات کو میزان عقلی میں وزن اور اندازہ کرکے

ہر واقعہ در محل میں اپنا کمال دکھلا سکے اِن سب اوصافِ حمیدہ کے ساتھ قادر علی الکلام بھی ہو تاکہ واقعات کو شیریں اور نگینی طرز پر دلچسپ بیان کر سکے اور ناظرین کے شوق و رغبت کو زیادہ کر کے صاحب سوانح کی تقلید و اقتداء کا بخوبی شوق پیدا کرا سکے خود نمونہ بنکر اُن کے نقشِ قدم پر چلنے کی تلقین و ہدایت کرے محنت و صبر کرنے کا عادی ہو۔ تہذیب و متانت کو ہاتھ سے جانے نہ دے۔ ساتھ ہی مولانا مرحوم کا رمز شناس بھی ہو۔ ہماری رائے ناقص میں جسپر غالباً تمام مبصرین کا اتفاق ہوگا حضرت مولانا **حسین احمد** صاحب مہاجر مدنی کی ذات والا صفات ہی اس کام کے لئے بہترین انتخاب ہے۔ البتہ سوانح شیخ الہند لکھنا پھر بھی مشکلات سے خالی نہیں کیونکہ حضرت مولانا مرحوم کی ذات قدسی صفات اور آپکے حالات طیبات معمولات و مجاہدات۔ اخلاق و عادات۔ علوم و کمالات۔ تحدیث و تفسیر۔ صبر و شکر۔ رضا و حیا۔ توکل و تحمل شجاعت و استقامت قناعت و سخاوت۔ عبادت و ریاضت۔ شریعت و طریقت وغیرہ وغیرہ کوئی معمولی امور نہیں کہ جنکو ہر کوئی پورا کر سکے کوئی لکھے تو کیا لکھے اور بیان کرے تو کیا کرے۔ البتہ آپکے فیوضات و برکات ظاہری و باطنی سے ہر شخص فیضیاب ہے۔ بقول شخصے ؎

بہارِ عالم حسنش دل و جاں تازہ میدارد
برنگ اصحاب صورت را ببو ارباب معنی را

حضرت مولانا مہاجر مدنی مدظلہ العالی کو حق تعالیٰ جزائے خیر مرحمت فرمائے کہ آپکے قلب مبارک میں اپنے بزرگوں اور دوستوں احباب کے اصرار کے باعث یہ خیال پیدا ہوا مگر تحریکات حاضرہ میں مشغولیت کیوجہ سے کوئی خاص موقعہ میسر نہوا یکایک غیبی سامان پیدا ہوا اور اچانک مولانا ممدوح اسیر مالٹا سے پھر مظلوم فرنگ ہوکر محبوس کراچی ہوئے اس فرصت کو غنیمت سمجھکر جہاں آپنے لا مثل لہ ولا مثال بیانات کراچی[۱] تیار کئے وہاں اس سوانح کا تصور بھی پیش نظر رکھا جو آپ حضرات کے سامنے بعینہٖ موجود ہے۔ کاپی لکھنے کے وقت اسکی تصحیح حضرت مولانا عزیز گل صاحب اسیر مالٹا کے سپرد ہوئی تاکہ تصحیح کیساتھ اس سوانح کی بخوبی تصدیق بھی ہو جائے۔ **شعر**

للہ الحمد ہر آں چیز کہ خاطر میخواست
آخر آمد زپس پردۂ تقدیر پدید

**ضروری نوٹ**۔ چونکہ اس کتاب اور نیز دیگر کتب مؤلفہ حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدظلہ کا بتمام و کمال منافع ان کے ارشاد اور مشورے سے کسی مصرف میں صرف ہوگا اسلئے کسی شخص کو طبع کرنے اور کرانے کی اجازت نہیں جملہ حقوق طبع بنام احقر محفوظ ہیں +

ابو المتین **محمد مبین** عفا عنہ رب العالمین فی یوم الدین اللہم آمین
خطیب دیوبند خادم آستانہ حضرت شیخ الہند قدس سرہ

[۱] جو طبع ہو گئے ہیں اور خلافت عثمانیہ دار الاشاعت دیوبند سے مل سکتے ہیں ۱۲ مہدی عثمانی

# مختصر حالات حضرت مولانا حسین احمد صاحب اسیر مالٹا ثم محبوس کراچی مُولف کتاب ہٰذا

آپکا قدیمی وطن موضع الہ داد پور قصبہ ٹانڈہ ضلع فیض آباد ہے - آپ نجیب الطرفین حسینی سید ہیں آپکے والد بزرگوار صاحب حضرت مولانا فضل الرحمن صاحب. قدس سرہٗ گنج مراد آبادی کے خاص خلفا میں سے ہیں - آپکے دو بڑے بھائی حضرت مولانا صدیق احمد صاحب اور حضرت مولانا سید احمد صاحب آپ سے پہلے دار العلوم دیوبند پہونچگئے تھے - اُن ہی کی موجودگی میں آپ بھی تشریف لائے اور شیخ الہند مرحوم کی بہت میں علمی فیوضات سے متمتع ہوئے - حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدظلہ کو حضرت شیخ الہند قدس سرہٗ سے بہت زیادہ اُنس اور خاص محبّت تھی - اس زمانہ کے دیگر موجودہ حضرات کے علم و فضل زہد و تقویٰ کے قائل ہوکر بھی اپنا ماویٰ وملجا حضرت مرحوم ہی کو سمجھتے رہے بیعت کے متعلق بھی کسی دوسری جانب خیال تک نہ تھا - یہی عقیدہ رہا کہ جب کبھی موقعہ ہوگا حضرت شیخ الہند ہی سے بیعت ہوجائیگی جب کبھی حضرت اقدس مرحوم سے تذکرۂ بیعت کرکے غرض کیا تو حسب عادت شریفہ مختلف طرق سے عذر و انکار فرمایا - آخر الامر مولانا حسین احمد صاحب سلمہٗ کا ارادہ اپنے والد ماجد صاحب مرحوم کی ہمراہ ہندوستان سے مدینہ منوّرہ ہجرت کرنے کا ہوا - تو حضرتِ اقدس مولانا مرحوم نے آپکے برادرِ معظم مولانا صدیق احمد صاحب سے تاکید کی کہ گنگوہ میں ان کو بھی داخل سلسلہ کرا دیجئے - مولانا حسین احمد صاحب واقف ہی تھے کہ حضرت اقدس مرحوم بہت ہی کم بیعت فرماتے ہیں اور میرے لئے باوجود کمالِ شفقت کے انکار ہی فرماچکے ہیں بلکہ خود ہی گنگوہ شریف کی طرف راہ نمائی بھی فرمائی ہے! اِدھر گنگوہی قطبِ عالم اعلیٰ حضرت مولانا رشید احمد صاحب قدس سرہٗ کا دربار گہربار بھی مرجع خلائق تھا اسلئے ماہ شعبان ۱۳۱۶ھ میں گنگوہ شریف حاضر ہوئے - حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے درخواست پر اس گوہر گرانمایہ کو شرفِ قبولیت بخش کر بیعت سے معزز فرمایا اور چونکہ آپ کے والد ماجد مرحوم کا قصد ان ہی ایّام میں ہجرت کا تھا اسلئے گنگوہ شریف کچھ قیام نہ ہوسکا بلکہ اعلیٰ حضرت گنگوہی نے اشغال و وظائف بھی اعلیٰ حضرت اقدس شیخ العرب والعجم حاجی امداد اللہ صاحب (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) سے مکہ معظمہ میں دریافت کرنے کی ہدایت فرمائی آپکے والد ماجد صاحب نے ہندوستان جنت نشان کو چھوڑکر شوقِ قربِ روضۂ اطہر صلی اللہ علیہ وسلم

میں بکمال خلوص اپنے سب اہل وعیال اور پانچ صاحبزادوں اور ایکسال پوتے مولوی وحیداحمد کو
ہمراہ لیکر پہلے مکہ معظمہ کچھ عرصہ کیلئے قیام کیا۔ یہاں **حج بیت اللہ شریف** سے
فارغ ہوکر اپنے جدامجد حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زیر سایہ مدینہ منورہ میں مستقل قیام
اور سکونت اختیار کی۔ مولانا حسین احمد صاحب مدظلہم نے حسب ہدایت حضرت مولانا گنگوہی کے مکہ معظمہ
میں حضرت اقدس شیخ العرب والعجم حاجی امداداللہ صاحب نوراللہ مرقدہٗ کیخدمت عالیہ میں چندروز استفادہٗ
کمالات روحانی فیوضات کیا۔ ذکرواشغال میں مصروف رہکر وہاں سے باجازت رخصت ہوئے۔ پھر مدینہ
منورہ پہونچکر (مسجد نبوی) حرم شریف میں سلسلہٗ درس حدیث مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم جاری کیا
اور اشاعت علم شروع کردی۔ بہت سے مستعد اور ذکی اہل علم طلبہ آپکی خدمت میں تحصیل علم کرنے
لگے۔ اس شغل میں بھی اصلاح باطن کا برابر خیال رہا۔ گنگوہ شریف بعض حالات اور واردات کی
اطلاع دی۔ وہاں سے قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد صاحب نے تحریر فرمایا کہ چندروز کیلئے
میرے پاس چلے آؤ۔ کیونکہ مکہ معظمہ میں حضرت شیخ العرب والعجم حاجی امداداللہ صاحب کی وفات
ہوچکی تھی باوجودیکہ مسند درس پر آپ متمکن تھے اور ترقی روزافزوں پیش نظر تھی۔ مگر حضرت
گنگوہی کے ارشاد۔ پھر اصلاح باطن کا خیال بھی اہم اور ضروری تھا۔ حضرت اقدس گنگوہی رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ کی محبت نے وہ غلبہ کیا کہ تمام تعلقات کو یکدم چھوڑکر فوراً ہندوستان کا قصد کیا۔ اپنا اندوختہ
سرمایہ تو والد بزرگوار مصارف ہجرت ہی میں صرف کرچکے تھے اور جو کچھ بقیہ تھا وہ بڑے بھائی مولانا
محمد صدیق صاحب لیکر بشوق زیارت بزرگان دین عازم ہندوستان ہوکر ان سے پہلے روانہ ہوچکے تھے
محض توکلاً علی اللہ مولانا نے بھی ارادہ فرمایا اور والد ماجد صاحب سے اجازت حاصل کرکے طالب دعا ہوئے
اور جو کچھ بہت ہی قلیل رقم موجود تھی لیکر متوکلانہ طریقہ پر روانہ ہوئے۔ مولانا کے شاگردوں اور
معتقدوں کی کچھ کمی نہیں تھی۔ لیکن یہ کسکو خبر تھی کہ گھر پر ہوائے سرمایہٗ توکل کے کچھ بھی نہیں اور یہاں
حرف سوال تو کجا اشارہ دکنا یہ بھی خلاف غیرت وحمیت تھا۔ مکہ معظمہ پہونچکر حج بیت اللہ ادا کیا
پھر وہاں سے جدہ پہونچے تو معلوم ہوا کہ بڑے بھائی صاحب انتظار جہاز کی کلفت اور زادراہ کی قلت
سے پریشان ہوکر واپسی کے ارادہ سے مکہ معظمہ چلے گئے۔ مولانا ممدوح ایک آگبوٹ کا ٹکٹ خرید کر

سوار بھی ہو گئے تھے روانگی کا انتظار ہی تھا کہ یکایک معلوم ہوا کہ اُسکی روانگی ملتوی ہوگئی مولانا فرصت کو غنیمت سمجھکر برادرِ معظم کی ملاقات کیلئے مکہ معظمہ واپس تشریف لائے اور اُن کو سفر ہندوستان پر آمادہ کرکے ہمراہی میں مکر جلد واپس ہوئے۔ یہاں پہنچکر سرمایۂ زادراہ ختم ہو چکا تھا اتنا بھی ہر دو کے پاس موجود نہ تھا کہ صرف دخانی جہاز کا ٹکٹ ہی خرید لیں۔ حیران تھے کہ اب کیا کیا جائے مگر شوق سب کچھ کراتا ہے بادبانی جہاز کا ٹکٹ دس دس روپیہ میں لیکر ڈیڑھ ماہ میں مسقط پہونچے وہاں سے دو دو روپیہ دیکر کراچی آئے یہاں تنگ مجبور ہوگئے کہ ریل کا ٹکٹ خریدنے کے بعد ایک پیسہ بھی پاس نہ رہا مدینہ منورہ کا تبرک کھجوریں فروخت کرنے کو دل نے ہرگز گوارہ نہ کیا۔ البتہ مسقط کا حلوہ جو بزرگوں کے لئے ہدیہ کی غرض سے خرید اتھا فروخت کرکے انتہائی ضرورت میں کچھ کھانا خریدا خدا خدا کرکے سہارنپور پہونچے۔ بڑے بھائی صاحب تو براہِ راست گنگوہ چلے گئے مگر مولانا حسین احمد صاحب مدظلہ شیخ الہند کی خدمت میں پہلے دیوبند آئے اور قدمبوسی کے بعد رخصت ہوکر گنگوہ پہونچے۔ قطبِ عالم مولانا گنگوہی قدس سرہ نے نہایت محبت اور شوق سے دونوں بھائیوں کو نئے جوڑے پہنائے جو پہلے سے تیار رکھے ہوئے تھے۔ اور خاص توجہ سے ارشاد وتلقین کرکے باقاعدہ معمولات اور ذکر اللہ میں لگا دیا۔ اور قلیل ریاضت کے بعد ایک روز بعد عصر مجمع عام میں بلاکر بکمال شفقت وعنایت ہر دو بھائیوں کے سر پر خود اپنے دستِ مبارک سے دستارِ خلافت باندھکر انتہائی عزت فرمائی۔ یہ وہ منصب جلیلہ اور خاص مرتبہ تھا کہ حضرت کے خدام میں کبھی کسی کے دل میں اسکا خیال تک بھی نہیں تھا اور مدت دراز کی محنت وریاضت کے بعد کسی خوش نصیب کے حصہ میں میسر ہوتا تھا +

چند ہی ماہ میں غیر متناہی فیوضات وبرکات حاصل کرکے ۱۳۱۹ھ کے آخیر میں پھر ہندوستان سے مدینہ منورہ کی واپسی کا ارادہ کیا۔ حضرتِ اقدس گنگوہی مرحوم سے اجازت لیکے بعد دیوبند تشریف لائے اور یہاں حضرت شیخ الہند مرحوم کی شفقت وعنایت سے مالامال ہوکر روانہ بقصدِ حجاز ہوئے اور بلدۂ طیبہ مدینہ منورہ میں پہونچکر حالت انتظار میں اپنے ضعیف والد ماجد صاحب کی آنکھوں کو منور اور دل کو مسرور کیا اور بدستور سابق مسجدِ نبوی جوار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں درس جاری فرمایا۔ چند ہی روز میں بوجہ خلوص نیت اور کمال علم وفضل اور برکت دعواتِ صالحات بزرگانِ دین کے باری تعالیٰ نے وہ ترقی مرحمت فرمائی کہ رشکِ اقران و اماثل اور محسودِ خلائق ہوئے +

سنہ ۱۳۲۵ھ میں مدینہ منورہ کا درس کچھ عرصہ کیلئے ملتوی کرکے حضرت استاد کی زیارت اور تحصیل فیوضاتِ علمیہ کے شوق اور بعض ضروریات کے باعث پھر ہندوستان تشریف لائے اور مسلسل تین سال حضرت کی خدمت میں رہکر فیوضاتِ ظاہری و باطنی حاصل کئے۔ دار العلوم دیوبند میں باقاعدہ درس دیتے رہے اور حضرتِ اقدس مرحوم کے حلقۂ درس میں مکرر ترمذی شریف اور صحیح بخاری پڑھتے رہے آپکی شرکت اور عمدگی سوالات کے باعث حضرت مولانا مرحوم حلقۂ درس میں وہ مضامینِ عالیہ اور علمی نکات بیان فرماتے تھے کہ عام طور سے ذکر فرمانے کی عادت نہ تھی اس سال کا حلقۂ درس مشہور بین الناس ہے
آپکی ہمیشہ عادت تھی کہ اکثر علی الصباح حضرت مولاناؒ کیلئے مسجد ہی میں آبِ زمزم گلاس میں لیا لاتے اور بعد نمازِ فجر باادب پیش کرتے اور مولانا مرحوم خاص محبت سے نوش فرماتے۔

اس طویل عرصہ میں حسب ارشاد حضرتِ اقدس مولانا مرحوم اور باجازت والد ماجد صاحب کے ضلع مرادآباد میں ایک شریف خاندان اہلِ علم وفضل میں مولانا ممدوح نے عقد مسنون شادی بھی کرلی اور اہلیہ صاحبہ کو دیوبند میں حضرت مولانا کے مکان پر لاکر رکھا۔

صاحب کمال شیخ کی خدمتِ عالیہ سے جدا ہونے کو ہرگز دل گوارا نہ کرتا تھا لیکن والد ماجد کی تاکید اور تلامذہ مدینہ منورہ کے اصرار سے مجبور ہوکر شوال سنہ ۱۳۲۹ھ میں مدینہ منورہ پہونچے اور پھر مکہ معظمہ واپس کر حج بیت اللہ ادا کیا اور شروع سنہ ۱۳۳۰ھ میں مدینہ منورہ جاکر بدستور سابق نہایت سرگرمی اور ترقی و شوکت کے ساتھ مسجدِ نبوی میں درس جاری فرمایا مستعد تلامذہ بہت جلد پھر جمع ہوگئے خداوند تعالیٰ شانہ نے علم وفضل کی وہ شہرت عطا کی کہ دیگر اساتذۂ حرم شریف کے حلقۂ درس مختصر رہ گئے۔

چونکہ اہلیہ محترمہ کے والدین سے یہ وعدہ ہو چکا تھا کہ دو سال میں ایک مرتبہ حضرت مولانا مہاجر خود اپنے انتظام سے عزیزہ کو اُنکے خاندان سے ملا دیا کرینگے لہذا حسب ارشاد باری تعالیٰ واوفوا بالعهد۔ ان العهد کان مسئولا ۵ (یعنی اپنا وعدہ پورا کرو بیشک وعدہ کی نسبت سوال کیا جائیگا)۔ مولانا ممدوح سنہ ۱۳۳۱ھ میں اپنے بھتیجے مولوی وحید احمد صاحب سلمہ کو ہمراہ لیکر تیسری مرتبہ پھر ہندوستان تشریف لاکر شیخ الہند کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور صرف آٹھ نو ماہ کے قریب فیض صحبت سے متمتع ہوکر سنہ ۱۳۳۲ھ میں (یعنی حضرت مولانا شیخ الہند مرحوم کے سفر حج سے ایک سال پہلے) اپنی اہلیہ صاحبہ کو لیکر مکہ معظمہ ہوکر مدینہ منورہ پہونچے

اور مولوی وحید احمد صاحب موصوف کو حضرت مولانا کی خدمت میں بغرض تحصیل علم چھوڑ گئے۔ مدینہ منورہ جاکر پھر علم حدیث وغیرہ پڑھانا شروع کیا تھا کہ حضرت مولانا شیخ الہند مرحوم کی اطلاع پہونچی۔ نہایت اشتیاق کے ساتھ انتظار کرنے لگے۔ اور حضرت شیخ الہند مرحوم کو مکان پر نہایت احترام سے لیگئے +

الغرض مولانا مرحوم نے چھ ماہ مدینہ منورہ میں قیام فرماکر جب پھر مکہ معظمہ جانے کا ارادہ فرمایا تو حضرت مرحوم کی خدمت کیلئے آپ بھی مکہ معظمہ تک ہمراہ تشریف لائے +

جب ظالم و غاصب شریف مکہ معظمہ نے حضرت شیخ الہند مرحوم کو حرم محترم میں اسیر کرکے معہ جملہ ہمراہیان کے جدہ روانہ کردیا اور مولانا حسین احمد صاحب مدظلہ کو رہا کرنا چاہا تو مولانا ممدوح نے منظور نہ کیا بلکہ ظالم شریف سے اصرار کیا یہانتک کہ اُسنے آپکو بھی جدہ روانہ کرکے شریک نظربندی کردیا۔ چار سال تک تمام تکالیف و مصائب و آلام میں صدق و اخلاص سے خدمت کرتے رہے اور مولانا مرحوم کی عادت شریفہ کا خیال فرماکر قرآن مجید حفظ کرنا نظربندی ہی میں شروع کردیا اور بعد حفظ تراویح میں سُنایا۔ اِس نظربندی مالٹا کے ایام میں آپکو بہت سے خصوصی مصائب کا سامنا ہوا۔ آپکے والد ماجد صاحب اور ہر دو برادر معظم بخبری کے بے بنیاد شبہات پر گرفتار کرکے ترکی حکومت کی طرف سے اڈریا نوپل بھیجدیئے گئے۔ مستورات بیکس و بے بس تنہا رہ گئیں۔ آپکے والد ماجد صاحب نے بصد حسرت و یاس اُسی جگہ وفات پائی +

اِدھر مدینہ منورہ سے مصیبت زدہ اہلیہ صاحبہ اور صغیر سن لخت جگر پسر (لڑکا) اور دختر (لڑکی) سوتیلی والدہ اور دیگر چند اقارب کی وفات کی جگر خراش خبریں معلوم ہوئیں اور متواتر صدمات پر صدمات پڑتے رہے۔ مگر آپ برابر صابر و شاکر اور ثابت قدم رہے۔ اسی مضمون کو ایک قابل فخر دیوبندی شاعر نے اِس طرح ادا کیا ہے ؎

کیا ٹھکانا ہے حسین احمد کے صبر و شکر کا — آدمی سے جیل جاکر وہ فرشتہ ہوگیا

آپنے بعزم و ثبات صبر و سکون تمام صدمات برداشت کئے اور حضرت اقدس مرحوم کی رفاقت اور ظل عاطفت کو ذریعہ نجات سمجھکر اپنے لئے کافی تسلی اور تعزیت سمجھا +

حضرت مرحوم نے ہر چند سمجھایا کہ گورنمنٹ انگریزی نے مجکو ہی مجرم سمجھا ہے تم بے قصور ہو رہائی کی فکر اور تحریک و کوشش کرو مگر آپ اور دیگر رفقا نے یہی جواب دیا کہ حضرت جان جائے مگر ایسی حالت میں آپکی خدمت اقدس سے ہم ہرگز جدا نہونگے

؎ نکل جائے دم تیرے قدموں کے اوپر — یہی دل کی حسرت یہی آرزو ہے

رہائی کے بعد بھی حضرت مرحوم کے ہمراہ سفر و حضر صحت و مرض میں برابر حاضر خدمت رہے۔ مولینا مرحوم کے ارشاد پر اپنی اہلیہ صاحبہ مرحومہ کی ہمشیرہ سے پھر نکاح کیا۔ وفات سے تین یوم پہلے مولینا ابو الکلام صاحب آزاد کی درخواست پر کلکتہ اسلامیہ کالج میں دینیات کا صدر مدرس تجویز کرکے حضرت مولینا مرحوم نے بحالت مرض ہی دہلی سے روانہ کر دیا تھا۔ وفات کا تار پہنچنے پر حیران و پریشان ہو کر بعجلت تمام تشریف لائے مگر دفن سے ایک ساعت (گھنٹہ) بعد پہنچے۔ آپکو اسکا جو صدمہ و قلق اور حسرت و افسوس ہوگا وہ قابل تحریر نہیں۔ پھر کچھ روز کے بعد ملازمت ترک کر دی اور تحریک حاضرہ میں بہت ہی سرگرمی سے حصہ لیا یہانتک کہ مقدمہ کراچی قائم ہو گیا اور ۵ ارماہ محرم سنہ ۱۳۴۰ھ مطابق ۱۰ ارماہ ستمبر سنہ ۱۹۲۱ء کو حضرت شیخ الہند مرحوم کے مکان سے ظالم گورنمنٹ نے ۴ بجے بوقت عصر وارنٹ کے ذریعہ سے گرفتار کرنا چاہا لیکن باشندگان قصبہ دیوبند کو آپ سے دلی محبت اور انس تھا اور بلا قصور گرفتاری پر لوگوں کو رنج و غم کیساتھ غصہ بھی آیا۔ آپ ہی نے لوگوں کو تسلی و تشفی دی۔ اور منت و سماجت سے دس بارہ ہزار کے مجمع کو سمجھا کر بہت مشکل سے رخصت کیا۔ ادہر مولینا عزیز گل صاحب نے بھی بہت تدابیر اختیار کیں اور پولیس والوں سے وعدہ کیا کہ کل صبح ۹ بجے کی گاڑی سے ہم خود لیجائینگے اور اسٹیشن پر سپرد کر دینگے جب تمام آدمی مطمئن ہو کر چلے گئے تو گورنمنٹ نے ۳ بجے شب کو گھیر لیا اور گورہ فوج بلا کر گرفتار کر لیا افسوس کہ اپنے وعدہ کا کچھ خیال بھی نہ کیا اور ۲۹ ستمبر سنہ ۱۹۲۱ء کو آپنے وہ لا ثانی لہ و لا مثال بیان دیا کہ دیکھنے ہی سے تعلق رکھتا ہے اسکی تعریف میں صرف یہی بات کافی ہے کہ بیان کے اختتام پر رئیس الاحرار مولینا محمد علی صاحب جیسے مسلمہ لیڈر نے آپکے قدم چوم لئے۔ اسکے بعد سیشن جج کے یہاں دوسرا بیان دیا جس نے ایوان حکومت میں زلزلہ ڈالدیا جو بہت ہی عجیب و غریب ہے۔ یہ ہر دو بیانات بھی طبع ہو گئے ہیں۔ انکے علاوہ تقریریں بھی طبع ہو چکی ہیں اور وہ بھی مل سکتی ہیں۔

ماہ نومبر سنہ ۱۹۲۱ء میں آپکو دو سال قید بامشقت کا حکم سنایا گیا۔ کچھ عرصہ کے بعد کراچی سے آپ احمد آباد کے سابرمتی جیلخانہ میں منتقل کر دیے گئے۔ آپکی ایک مبسوط اور مستقل سوانح عمری کی ضرورت ہے ٭ یہ چند سطریں نہایت مجمل حالات ہیں جو فی الحقیقت ایک مختصر تذکرہ ہے اور آپکی سوانح حضرت مولینا مرحوم کے سوانح کے ساتھ اسی طرح متضمن اور مربوط ہیں جیسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے متبرک سوانح میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مبارک حالات فسلمهم الله تعالى و عافاهم و نصرهم۔ اللهم آمين۔ والسلام

محمد میاں خطیب دیوبند

# مختصر فہرست کتب خلافت عثمانیہ دار الاشاعت والتجارت دیوبند ضلع سہارنپور یوپی (انڈیا)

## خلافت عثمانیہ دار الاشاعت والتجارت دیوبند سے ہر قسم کی کتابیں اور دیسی چیزیں مثلاً کھدر و چرخہ و جوتہ وغیرہ وغیرہ بہ کفایت مل سکتی ہیں

**الابواب والتراجم** حضرت الامام شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب قدس سرہ کی سب سے آخری تصنیف زمانہ اسیری مالٹا کا نہایت مشغلہ ابتدائی ابواب وتراجم کے متعلق محققانہ وعالمانہ عجیب و غریب مضامین ہیں جن سے علماء طلبہ عربیہ اور اہل تحقیق ضرور طلب فرمائیں۔ اس کتاب مستطاب کو حضرت شیخ الہند مرحوم نے تصنیف فرما کر اہل اسلام پر عموماً اور تمام علماء و طلبا پر خصوصاً بہت ہی بڑا احسان عظیم فرمایا ہے وہ چیدہ چیدہ مشکل مقام جس میں بڑے بڑے علماء و فضلا حیران و پریشان رہتے ہیں اس کو پڑھ کر بالکل سہل اور آسان ہو جاتے ہیں۔ بہت ہی عجیب و غریب اور کارآمد و مفید کتاب لاجواب ہے۔ پس ماندگان کی خدمت کے خیال سے قیمت [illegible]

**مقدمہ کلام مجید** حضرت الامام شیخ الہند مرحوم نے نظربندی مالٹا کے ایام میں تصنیف فرما کر اور قرآن شریف کی خدمت کر کے اہل اسلام پر احسان عظیم فرمایا۔ اسکے پڑھنے سے کلام مجید کی پوری پوری عظمت و حقیقت معلوم ہو جائے گی اور یہ بھی ظاہر ہو جائیگا کہ ترجمہ قرآن شریف کرنا ہر شخص کا کام نہیں یہ بہت مفید اور کارآمد کتاب ہے۔ زبان سلیس و شستہ عام فہم ہے۔ ہم کو مزید تعریف کی ضرورت نہیں مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔ آپ حضرات دعا فرمائیں کہ پورا ترجمہ کلام اللہ بھی جلد شائع ہو جائے ہم بھی سعی کر رہے ہیں درخواستیں جلد ارسال کیجئے۔ قیمت ۸ر

**خطبات صدارت و نایاب تقاریر اسیر مالٹا کراچی** مصنفہ حضرت مولانا حسین احمد صاحب اسیر مالٹا محبوس کراچی جیل مجموعہ نایاب تقریرات و خطبات صدارت ہے جس کا شائقین کو عرصہ سے انتظار تھا اس میں چیدہ چیدہ تقریریں تمام و کمال درج ہیں۔ اگرچہ اس کے بعض حصص بہت لوگوں نے شائع کر دیئے تھے لیکن ہم نے اس رسالہ کو بالکل مکمل شائع کیا ہے۔ جو دیکھنے ہی سے تعلق رکھتا ہے قیمت ۱۴ر

**پہلا بیان کراچی بالمقابل سیشن مجسٹریٹ** اس میں حضرت العلامہ مولانا مولوی حسین احمد صاحب اسیر قید فرنگ مہاجر مدنی کا وہ بیان درج ہے جسکو حضرت مولانا نے سیشن مجسٹریٹ کے اجلاس میں بہ مجمع عام علمی قابلیت کے ساتھ بلا خوف و خطر سنایا جسکو سن کر ایوان حکومت میں زلزلہ پڑ گیا ذرا منگوا کر ملاحظہ کیجئے پڑھ کر سلف صالحین کی یاد تازہ ہو جائے گی مردہ دل زندہ

ہوجائیں گے۔ اسکی تعریف صرف اسقدر کافی ہے کہ ایک اختتام پر رئیس الاحرار مولانا محمد علی صاحب جیسے بیچے اور سلم لیڈر نے بیساختہ حضرت مولانا ممدوح کے قدم چوم لئے اور تمام حاضرین نے فوراً جزاک اللہ و مرحبا بلند آواز سے کہا قیمت ۳/

**دوسرا بیان کراچی**
**باجلاس سشن جج**

یہ وہی معرکۃ الآراء اور بے مثل دوسرا بیان حضرت العلامہ مولانا مولوی حسین احمد صاحب مدظلہ العالی اسیر مالٹا ملزم مقدمہ کراچی ہے جسکو سنکر تمام حکام دم بخود اور حیران و پریشان رہگئے۔ اسکو پڑھکر حیرت انگیز دلیری و بہادری ہمت ایمانی و جرأت اسلامی پیدا ہوجانا ایک لازمی امر ہے۔ مسائل حاضرہ پر بہت ہی دلچسپ بحث کی ہے جس مسئلہ پر قلم اٹھایا شک و شبہ تک باقی نہیں رہا ایک مرتبہ منگواکر ہماری صداقت آزمائیے۔ عجیب کتاب ہے قیمت ۳/

**مکتوبات عمل خطوط کراچی**
**معہ فتوی مال بدیشی**

اس مختصر کتاب میں حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدظلہ العالی کے وہ قیمتی خطوط میں جسمیں نہایت ہی کار آمد باتیں اور مفید نصیحتیں درج ہیں جنکو پڑھکر ہر شخص راہ عمل اور طریقہ نجات معلوم کرسکتا ہے۔ حضرت العلامہ مفتی مولانا محمد کفایت اللہ صاحب صدر جمعیۃ العلماء ہند کا فتوی متعلقہ بدیشی مال بھی اسی مختصر میں ملیگا۔ ہم سے اسکی حقیقت دریافت نہ کیجئے بلکہ خود ملاحظہ فرماکر ہمکو بھی دعائے خیر سے یاد کیجئے۔ قیمت دو آنہ (۲)

## تصانیف حضرت مولانا ابوالکلام صاحب آزاد وغیرہ

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| خطبۂ صدارت تقریری لاہور | ۶/ | تقاریر مولانا محمد علی صاحب حصہ دویم | ۸/ | اسیر مالٹا کا پیغام | ۹/ |
| خطبۂ صدارت تحریری ” | ۶/ | خطبہ صدارت دہلی و لکھنؤ | [illegible] | دنیائے اسلام اور خلافت از مولانا سید سلیمان صاحب ندوی | ۴/ |
| تازہ مضامین ابوالکلام | ۱۰/ | تقریر مولانا محمد علی صاحب | عر/ | خطبہ صدارت از مولانا آزاد سبحانی | ۶/ |
| جہاد اور اسلام ۶/ صدائے حق | ۸/ | جذبات جوہر نظم ۲/ خطوط جمیل | ۲/ | ترک موالات دیگر ممالک میں | ۱۲/ |
| دعوت حق ۶/ حزب اللہ | ۱۴/ | درس خلافت مولانا عبدالماجد صاحب | ۸/ | سمرنا کی خونین داستان | ۳/ |
| بائیکاٹ ا/ دعوت عمل | ۸/ | الانصار ” ” | ۸/ | واقعہ نجب اشرف | ۲/ |
| خطبات سیاست ۸/ الحریت فی الاسلام | ۱۲/ | المکتوب ” ” | ۸/ | خون حرمین | ۸/ |
| اتحاد اسلامی ۳/ ہندوستان پر حملہ | ۳/ | تقاریر مولانا ظفر علی خان صاحب ایڈیٹر زمیندار | ۹/ | سوراج از مہاتما گاندھی صاحب | ۸/ |
| مضامین ابوالکلام آزاد حصہ اول | ۱۰/ | فریاد کعبہ ا/ مکمل مقدمہ کراچی | ۲/ | جنتم کی بربادی یعنی تحریک ہجرہ کا فوٹو | ۶/ |
| تقاریر مولانا محمد علی صاحب حصہ اول | ۸/ | خلافت اور انگلستان از ڈاکٹر سید محمود صاحب | عہ | مرقع انتخابات احمد آباد | ۱۰/ |

ملنے کا پتہ:- محمد مہدی عثمانی منتظم خلافت عثمانیہ دارالاشاعت والتجارت دیوبند ضلع سہارنپور۔ یو۔ پی۔

